وَدَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا ۝ ہم تو فرمائیں گے یٰۤاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۔ یٰۤاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ وغیرہ ہم تو آپ کی شان بڑھائیں گے آپ انکسار آیہ فرما سکتے ہیں نیز اس آیت میں کفار سے خطاب ہے چونکہ ہر چیز اپنی غیر جنس سے نفرت کرتی ہے لہٰذا فرمایا گیا کہ اے کفار تم مجھ سے گھبراؤ نہیں میں تمہاری جنس سے ہوں یعنی بشر ہوں ۔

شکاری جانوروں کی سی آواز نکال کر شکار کرتا ہے۔ اس سے کفار کو اپنی طرف مائل کرنا مقصود ہے اگر دیوبندی بھی کفار میں سے ہی ہیں تو ان سے بھی یہ خطاب ہو سکتا ہے۔ ہم مسلمانوں سے فرمایا گیا اَیُّکُمْ مِثْلِیْ طوطے کے سامنے آئینہ رکھ کر اور خود آئینہ کے پیچھے کھڑے ہو کر بولتے ہیں تاکہ طوطا اپنا عکس آئینہ میں دیکھ کر سمجھے کہ یہ میرے جنس کی آواز ہے۔ انبیائے کرام رب کا آئینہ ہیں آواز و زبان اُن کی ہوتی ہے اور کلام رب کا۔ گفت من آئینہ مصقول دوست۔ یہ عکس کا لحاظ ہے ۔

دوسرے اس طرح کہ مِثْلُکُمْ پر آیت ختم نہ ہوئی بلکہ آگے آ رہا ہے یُوْحٰۤی اِلَیَّ یُوْحٰۤی اِلَیَّ کی قید ایسی ہے جیسے ہم کہیں زید دیگر حیوانات کی طرح حیوان ہے مگر ناطق ہے۔ تو ناطق کی قید نے زید اور دیگر حیوانات میں ذاتی فرق پیدا کر دیا۔ اس قید سے زید تو اشرف المخلوقات انسان ہوا۔ اور دوسرے حیوانات اور شے۔ اسی طرح وحی کی صفت نے نبی اور اُمتی میں بہت بڑا فرق بتا دیا۔ حیوان اور انسان میں صرف ایک درجہ کا فرق ہے۔ مگر بشریت اور شانِ مصطفوی میں ۲۷ درجہ فرق ہے اوّلاً بشر پھر مومن پھر شہید پھر متقی پھر ولی پھر ابدال پھر اوتاد پھر قطب پھر غوث پھر غوث الاعظم پھر تابعی پھر صحابی پھر مہاجر پھر صدیق پھر نبی پھر رحمۃ للعالمین وغیرہ یہ ۲۷ مراتب کا اجمالی ذکر ہے۔ تفصیل دیکھنا ہو تو ہماری کتاب شانِ حبیب الرحمٰن میں ملاحظہ کرو۔ تو عام بشر اور مصطفےٰ علیہ السلام میں شرکت کیسی؟ یہ شرکت تو ایسی بھی نہیں جیسی کہ جنس عالی یا کسی عرض عام کے افراد کو انسان سے ہے۔ یہ تو ایسا ہوا کہ کوئی کہے اللہ ہماری طرح موجود ہے اللہ ہماری طرح سمیع و بصیر ہے۔ کیونکہ کلمہ موجود و علیم ہر جگہ بولا جاتا ہے جس طرح ہماری موجودیت اور رب کی موجودیت میں کوئی [illegible] ہماری بشریت اور محبوب علیہ السلام کی بشریت میں کوئی نسبت نہیں

کی بد دعا سے لوگ مصیبت میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ اور دنیاوی حکام اور سلاطین قوموں کو تباہ کر دیتے ہیں، تو کیا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس قدر بھی اختیارات نہیں ہیں بخود کفار بھی جانتے تھے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا خالی نہیں جاتی۔ اسی لئے بہت دفعہ ابو جہل نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں ابو سفیان کو دعا کے لئے بھیجا جب ابولہب کے بیٹے عتبہ کے لئے دعائے بد فرمادی کہ یا اللہ اس گستاخ پر اپنے کسی کتے کو مقرر فرما دے جو اسے اس گستاخی کا بدلہ دے۔ تو ابولہب مارے خوف کے کانپ گیا اور کہتا پھرتا تھا کہ اب عتبہ کی خیر نہیں۔ اس کے پیچھے محمد کی بد دعا پڑ گئی ہے۔ وہ سمجھتا تھا کہ اس زبان کی بات خالی جاتی ہی نہیں۔

اس آیت کے مضمون کا خلاصہ یہ ہوا کہ رب تعالےٰ نے فرمایا اے محبوب! وہ کفار جو علم غیب اور کلی اختیارات کو نبوت کی پہچان نہیں مانتے اور کہتے ہیں کہ نبی کے بیوی بچے نہ چاہییں۔ ان سے کہہ دو کہ ہم نے خدا یا فرشتہ ہونے کا دعوےٰ نہیں کیا ہے۔ کلی اختیارات مکمل علم غیب پر خدائی دار و مدار ہے۔ نیز ہم نے کب کہا کہ ہم فرشتہ ہیں۔ بیوی اور بچوں کی حاجت نہ ہونا فرشتہ کی پہچان ہے۔ ہم نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے۔ اور نبی انسان ہی ہوتے ہیں، غذا اور بیوی بچے انسان کے ہوتے ہیں۔ ہمارے نکاح اور غذا پر کیا اعتراض ہے۔

خیال رہے کہ نبی سے انسانیت کی عزت ہے نہ کہ انسانیت سے نبی کی۔ ایسے ہی انبیاء علیہم السلام نے نکاح و غذا اس لئے قبول فرمایا تا کہ یہ کام اللہ کے بندوں کے لئے سنت ہو جائیں۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

یہ کہ یہ آیت کیوں آئی۔ دوسرے یہ کہ ن سے کیا مراد ہے اور قلم سے کیا مقصود ہے، تیسرے یہ کہ اگلی آیتوں میں کیا فرمایا جا رہا ہے۔

مشرکین مکہ خاص کر ولید ابن مغیرہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو مجنوں یعنے دیوانہ کہا کرتے تھے۔ قلب پاک مصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس ملعون لفظ سے ایذا پہنچتی تھی۔ رب تعالیٰ نے قسمیں فرما کر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے فضائل اور بدگوئیوں کے عیوب بیان فرمائیے تاکہ محبوب کے دل کو تسلی ہو۔ فرمایا قسم ہے نون کی قسم ہے قلم کی قسم ہے ان کی تحریر کی۔ اے محبوب! آپ مجنوں نہیں اور آپ کے بدگو ایسے بدذات ایسے بے ایمان ایسے بدظن حرام کے بچے ہیں۔

نٓ وَالْقَلَمِ کلمہ نون میں چند اختلاف ہیں۔ یا تو یہ اس سورت کا نام ہے۔ یعنے اس سورۃ کی قسم بحق نون۔ یا نون اللہ تعالیٰ کا نام ہے یا یہ نور اور ناصر کا پہلا حرف ہے جو حق تعالیٰ کے نام ہیں۔ یا الٓرٰ حٰمٓ، نٓ مل کر رحمٰن بنتا ہے، تو یہ اسمائے الٰہی کا جزو ہے۔ اس صورت میں رب تعالیٰ نے اپنی قسم فرمائی۔ یا نٓ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نام ہے۔ یا یہ نور کا جز ہے۔ اور نور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نام قد جاءکم من اللہ نور۔ تو اب اس میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قسم ہوئی۔ یا نٓ کے معنے ہیں مچھلی۔ کیونکہ عربی میں نون مچھلی کو کہتے ہیں تو اس سے مراد وہ مچھلی ہے۔ جس کے پیٹ میں حضرت یونس علیہ السلام رہے۔ یا وہ مچھلی مراد ہے جو جنتیوں کو پہلی غذا میں دی جائے گی۔ یا وہ مچھلی مراد ہے جس پر زمین قائم ہے۔ کیونکہ زمین گائے کے سینگ پر اور گائے مچھلی پر ہے۔

قلم سے مراد یا تو عام قلم ہیں۔ چونکہ اس سے علم لکھا جاتا ہے۔ اس لیے وہ اس کی تعظیم ہے۔ لہٰذا اس کی قسم فرمائی گئی۔ یا اس سے وہ قلم مراد ہے جس سے رب تعالیٰ نے لوح

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اسم ذات محمد اور احمد ہے۔ رب کا نام حامد بھی ہے
اور محمود بھی، رب حامد، حضور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) حضور احمد، رب محمود ہے۔ یعنی اس کی
تعریف یہ ہی کر سکتے ہیں، اور ان کی تعریف وہ ہی فرما سکتا ہے۔ شفاعت کے وقت حضور
علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زبان سے خاص حمد کرائی جائے گی۔ اور اس کے لئے یہی زبان چاہئے
اسی طرح حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سارے صفات بھی برہان ہیں کیونکہ جو صفات علیحدہ
علیحدہ انبیاء کو عطا ہوئے۔ وہ سب بلکہ زیادہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دئے گئے شعر

حسن یوسف دم عیسیٰ ید بیضا داری ؎ آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

رب تعالیٰ فرماتا ہے۔ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ اس آیت میں انبیاء کی اقتداء مراد نہیں
ہے۔ ورنہ اِقْتَدِ بِهِمْ ہوتا، بلکہ ان کی صفات کی جامعیت مراد ہے۔ چنانچہ حضور علیہ الصلوٰۃ
والسلام کو شکر نوح، حلم ابراہیم، اخلاص موسےٰ اور قرب اسماعیل و یعقوب، صبر ایوب،
تواضع سلیمان، زہد عیسےٰ علیہم السلام مرحمت ہوا۔ (دیکھو روح البیان آیت وَتَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ
وَالتَّقْوٰى وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ٥ ص

اللہ کی سر تا بقدم شان ہیں یہ ؎ ان سا نہیں انسان وہ انسان ہیں یہ
قرآن بتاتا ہے کہ ایمان ہیں یہ ؎ ایمان یہ کہتا ہے مری جان ہیں یہ

خلاصہ مضمون یہ ہوا کہ اے لوگو۔ تم اسلام کی حقانیت کے دلائل ڈھونڈتے ہو۔
اور اسی مسئلہ پر رد و قدح، سوال و جواب کرتے ہو اس مشقت کی تمہیں ضرورت نہیں،
تمہارے پاس ہماری طرف سے وہ ذات کریم یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے
جو سرتا پا اسلام کی حقانیت ہماری وحدانیت کی یقینی دلیل ہیں، اگر آنکھ اور عقل ہے۔
تو انہیں دیکھو اور کلمہ پڑھ لو۔ سیدنا عبد اللہ ابن سلام نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے

آپ کا نام شریف بھی ایک برہان الٰہی ہے۔ دیکھو لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ میں حرف بارہ
ہیں مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ میں بھی بارہ ہیں۔ ابوبکر الصدیق، عمر ابن الخطاب، عثمان ابن
عفان، علی ابن ابی طالب، سب میں بارہ بارہ حرف ہیں۔ لفظ اللہ ذات پر دلالت
کرنے میں حروف میں محتاج نہیں۔ اگر ہمزہ حذف کر دو تو رہا لِلّٰہ۔ اگر لام گرا دو تو رہا لَہٗ۔
اگر دوم بھی گرا دو تو ہو گیا ہٗ اسی طرح لفظ محمد ہے۔ اگر اول میم گرا دو تو رہا حمد معنے تعریف
اگر حا گرا دو تو رہا مد معنے کھینچنا۔ وہ مخلوق کو خالق کی طرف کھینچتے ہیں اگر دوسری میم بھی گرا دو،
تو بچی دال بمعنے رہبر اَلدَّالُّ عَلَی الْخَیْرِ کَفَاعِلِہٖ حمد اور مد اور رہبری حضور علیہ الصلوٰۃ
والسلام کی صفات ہیں۔

۳ نُوْرًا مُّبِیْنًا سے مراد یا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذات عالی ہے اس صورت
میں یہاں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دو صفتیں بیان ہوئیں ایک برہان، دوسری نور۔
برہان عقل سے معلوم ہوتی ہے اور نور آنکھ سے۔ چونکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے کمالات
قیامت تک لوگ عقل سے معلوم کرتے رہیں گے۔ اور ان کے انوار لوگوں کی آنکھوں سے
معلوم ہوتے رہیں گے۔ لہٰذا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام برہان الٰہی بھی ہیں اور نور بھی۔ ؎

حرم و طیبہ و بغداد جدھر کیجیے نگاہ ٭ جوت پڑتی ہے تری نور ہے چھنتا تیرا

اسی لئے فرمایا گیا جَآءَکُمْ سب مسلمانوں سے خطاب کرتے ہوئے یا نور سے مراد قرآن
کریم ہے۔ وہ بھی دل چمکانے والا نور ہے یا مراد نورِ قلب ہے جو شیخ کے وسیلہ سے حاصل
ہوتا ہے۔ اس کو مبین اس واسطے کہا گیا کہ نور چراغ تو بعض اطراف کو چمکاتا ہے بعض کو
نہیں۔ مگر یہ نور ہر طرف کو چمکاتا ہے۔ نور چراغ فقط ظاہر کو چمکاتا ہے، اور نور قرآن
دل کو بھی اور روح کو بھی۔

کتاب الغسل سے معلوم ہوتا ہے کہ انبیائے کرام کو خواب سے احتلام نہیں ہوتا۔ کہ اس میں شیطانی اثر ہے۔ بلکہ اُن کی بیبیاں بھی احتلام سے پاک ہیں (۴) انبیائے کرام کو جماہی نہیں آتی۔ کیونکہ یہ بھی شیطانی اثر ہے۔ اسی لئے اُس وقت لاحول پڑھتے ہیں (۵) مشکوٰۃ شریف باب علامات نبوت میں ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا سینہ مبارک چاک کر کے اُس میں سے ایک پارہ گوشت نکال دیا گیا اور کہا گیا کہ یہ شیطانی حصہ ہے۔ معلوم ہوا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نفس قدسیہ شیطانی اثر سے پاک ہے اور پھر اُسے آب زمزم سے دھو دیا گیا (۶) مشکوٰۃ شریف باب مناقب عمر میں ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ جس راستہ سے گذرتے ہیں وہاں سے شیطان بھاگ جاتا ہے۔ معلوم ہوا کہ جن پر پیغمبر کی نظر کرم ہو جائے۔ وہ بھی شیطان سے محفوظ رہتے ہیں۔ پھر خود ان حضرات کا کیا پوچھنا ؎

**اقوالِ علماء اُمّت:** ہمیشہ سے اُمت مصطفٰے صلے اللہ علیہ وسلّم کا عصمتِ انبیاء پر اجماع رہا سوا فرقہ ملعونہ حشویہ کے کوئی اس کا منکر نہ ہوا۔ چنانچہ شرح عقائد نسفی، شرح فقہ اکبر، تفسیرات احمدیہ، تفسیر روح البیان، مدارج النبوۃ، مواہب لدنیہ، شفا شریف، نسیم الریاض وغیرہ میں اس کی تصریح ہے۔ تفسیر روح البیان آیت مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ الآیہ کی تفسیر میں ہے فَاِنَّ اَهْلَ الْوُصُوْلِ اِجْتَمَعُوْا عَلٰى اَنَّ الرُّسُلَ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ قَبْلَ الْوَحْيِ مَعْصُوْمِيْنَ مِنَ الْكَبَائِرِ وَمِنَ الصَّغَائِرِ الْمُوْجِبَةِ لِنَفْرَةِ النَّاسِ عَنْهُمْ قَبْلَ الْبِعْثَةِ وَبَعْدَهَا فَضْلًا عَنِ الْكُفْرِ یعنی اس پر اتفاق ہے کہ انبیائے کرام وحی سے پہلے مومن تھے اور گناہ کبیرہ نیز ان صغائر سے جو نفرت کا باعث ہوں نبوت سے پہلے معصوم تھے اور بعد بھی چہ جائیکہ کفر۔ تفسیرات احمدیہ میں ہے اِنَّهُمْ مَعْصُوْمُوْنَ عَنِ الْكُفْرِ قَبْلَ الْوَحْيِ وَبَعْدَهٗ بِالْاِجْمَاعِ وَكَذَا عَنْ تَعَمُّدِ الْكَبَائِرِ عِنْدَ الْجُمْهُوْرِ۔ انبیائے کرام کفر سے وحی سے پہلے اور بعدہٗ بالاتفاق معصوم ہیں ایسے ہی عام علماء کے نزدیک دیدہ و دانستہ گناہ کبیرہ کرنے سے بھی معصوم ہیں۔ غرضکہ اُمّت مرحومہ کا اجماع انبیائے کرام کی عصمت پر ہے اور یہ بالکل ظاہر ہے اس لئے زیادہ عبارتیں نقل کرنے کی ضرورت نہیں ؎

**عقلی دلائل:** عقل بھی چاہتی ہے کہ انبیائے کرام کفر و فسق سے ہمیشہ معصوم ہوں۔ چند وجوہ سے (۱) کفر یا عقائد کی بد نوعی [illegible]

## مسئلہ ۳۵:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ دُنیا میں جو کچھ ہو رہا ہے اور ہوگا بوساطت فرشتگان اور ستیارگان وعقول عشرہ ہی ہو رہا ہے یا ہر آن ہیں بلا توسل ان سب کے خود حاکم حقیقی نظم ونسخ فرماتا ہے۔ بینوا توجروا۔

## الجواب:

اللہ اکبر۔ حاکم حقیقی عز جلالہ پاک ہے اس سے کہ کسی سے توسل کرے۔ وہی اکیلا حاکم، اکیلا خالق، اکیلا مدبر ہے۔ سب اُس کے محتاج ہیں وہ کسی کا محتاج نہیں اس نے عا ملائکہ کو تدابیر امور پر مقرر فرمایا ہے قال تعالیٰ فالمدبرات امرا۔ علمائے کہا نہ پ کام ارواح کواکب سے بھی متعلق تھے زمانہ اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کام اُن سے نکال لیا گیا اب ملائکہ مدبر ہیں اور عقول عشرہ جس طرح فلاسفہ مانتے ہیں اُن کا بذیان بین البطلان ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مسئلہ ۳۶:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید اپنے رسالہ میں لکھتا ہے کہ کاہن جو غیب کا حال بتاتا ہے اُس پر یقین کرنا کفر ہے وہ کیا حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بھی غیب کا حال نہیں معلوم تھا۔ آیا یہ دونوں عقیدے زید کے موافق عقائد سلف اہلسنت وجماعت کے ہیں یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب:

اللہم لک الحمد علم ذاتی کہ بے عطائے غیر ہو اور علم مطلق تفصیلی کہ جملہ معلومات الٰہیہ کو محیط ہو اللہ عزوجل سے خاص ہیں مگر مغیبات کا مطلق علم تفصیلی بعطائے الٰہی ضرور تمام انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے لیے ثابت ہے انبیاء سے اس کی نفی مطلقاً ان کی نبوت ہی سے منکر ہونا ہے امام حجۃ الاسلام محمد غزالی قدس سرہٗ العالی فرماتے ہیں النبی ھو المطلع علی الغیب۔ یعنی نبی کہتے ہیں اُسے جو غیب پر مطلع ہو ابن جریر وابن المنذر وابن ابی حاتم وابو الشیخ امام مجاہد تلمیذ خاص سیدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ


بریلوی عقیدہ حضور ﷺ کافروں جیسے آدمی ہیں
بریلوی علمائے اہلسنت پر بھونکتے ہیں کہ یہ نبی پاک ﷺ کو اپنے جیسا آدمی مانتے ہیں جبکہ احمد رضا تکفیری نے
کافروں سے مخاطب ہونے والی آیت کا ترجمہ خود اس طرح کیا ہے کہ "آدمی ہونے میں تو میں تم جیسا ہوں"
کنز الایمان
ترجمۃ القرآن

# حضور ﷺ گندی مٹی سے پیدا ہوئے معاذ اللہ

## رضاخانیوں کا گندہ عقیدہ

رضاخانی حکیم الامت احمد یار گجراتی لکھتا ہے کہ:

خاک عاجز اور کمزور مخلوق ہے کہ اس پر گندگی وغیرہ رہتی ہے۔۔۔اس پر گناہ وغیرہ ہوتے ہیں۔۔۔اسی سے اپنے پیارے حبیب ﷺ کو پیدا کیا۔

(معلم تقریر، ص ۹۳: مکتبہ اسلامیہ لاہور)

93

معلم تقریر

مصنف

مکتبہ اسلامیہ

فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ۙ۬ بِمَا

ان کے دلوں میں بیماری ہے فـ۱۷ تو اللہ نے ان کی بیماری اور بڑھائی اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے بدلہ

كَانُوْا یَكْذِبُوْنَ ۝۱۰ وَاِذَا قِیْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ ۙ قَالُوْۤا

ان کے جھوٹ کا فـ۱۸ اور جو ان سے کہا جائے زمین میں فساد نہ کرو فـ۱۹ تو کہتے ہیں

اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝۱۱ اَلَاۤ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ وَلٰكِنْ لَّا

ہم تو سنوارنے والے ہیں سنتا ہے وہی فسادی ہیں مگر انہیں

یَشْعُرُوْنَ ۝۱۲ وَاِذَا قِیْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا كَمَاۤ اٰمَنَ النَّاسُ قَالُوْۤا اَنُؤْمِنُ

شعور نہیں اور جب ان سے کہا جائے ایمان لاؤ جیسے اور لوگ ایمان لائے ہیں فـ۲۰ تو کہیں کیا ہم

كَمَاۤ اٰمَنَ السُّفَهَآءُ ؕ اَلَاۤ اِنَّهُمْ هُمُ السُّفَهَآءُ وَلٰكِنْ لَّا یَعْلَمُوْنَ ۝۱۳

احمقوں کی طرح ایمان لے آئیں فـ۲۱ سنتا ہے وہی احمق ہیں مگر جانتے نہیں فـ۲۲

انبیاء کرام کے اثر کھینچنے والوں کو فرمایا گیا اور درحقیقت انبیاء کی شان میں ایسا کلمہ ادب سے دور اور کفار کا دستور ہے۔ بعض مفسرین نے فرمایا "مِنْ اَنْفُسِهِمْ" سے سامعین کو تعجب دلانے کے لیے فرمایا گیا کہ ایسے فریبی مکار اور ایسے احمق بھی آدمیوں میں ہیں۔ فـ۱۶ اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے کہ اس کو کوئی دھوکا دے سکے وہ اسرار و خفیات کا جاننے والا ہے۔ مراد یہ ہے کہ منافق اپنے گمان میں خدا کو فریب دینا چاہتے ہیں یا یہ کہ خدا کو فریب دینا یہی ہے کہ رسول علیہ الصلوۃ والسلام کو دھوکا دینا چاہیں کیونکہ وہ اس کے خلیفہ ہیں اور اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب کو اسرار کا علم عطا فرمایا ہے وہ ان منافقین کے چھپے کفر پر مطلع ہیں اور مسلمان ان کے اطلاع دینے سے باخبر تو ان بے دینوں کا فریب نہ خدا پر چلے نہ رسول پر نہ مؤمنین پر بلکہ درحقیقت وہ اپنی جانوں کو فریب دے رہے ہیں۔ مسئلہ: اس آیت سے معلوم ہوا کہ تقیہ بڑا عیب ہے جس مذہب کی بنا تقیہ پر ہو وہ باطل ہے تقیہ والے کا حال قابل اعتماد نہیں ہوتا توبہ ناقابل اطمینان ہوتی ہے اس لیے علماء نے فرمایا "لَا تُقْبَلُ تَوْبَةُ الزِّنْدِیْقِ" (زندیق کی توبہ قبول نہیں ہوتی)۔ فـ۱۷ بدعقیدگی کو قلبی مرض فرمایا گیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ بدعقیدگی روحانی زندگی کے لیے تباہ کن ہے۔ مسئلہ: اس آیت سے ثابت ہوا کہ جھوٹ حرام ہے اس پر عذاب الیم مرتب ہوتا ہے۔ فـ۱۹ مسئلہ: کفار سے میل جول، ان کی خاطر دین میں مداہنت (باوجود قدرت انہیں باطل سے نہ روکنا) اور اہل باطل کے ساتھ تملق و چاپلوسی اور ان کی خوشی کے لیے صلح کل بن جانا اور اظہار حق سے باز رہنا شان منافق اور حرام ہے اسی کو منافقین کا فساد فرمایا گیا۔ آج کل بہت لوگوں نے یہ شیوہ کرلیا ہے کہ جس جلسہ میں گئے ویسے ہی ہوگئے اسلام میں اس کی ممانعت ہے، ظاہر و باطن کا یکساں نہ ہونا بڑا عیب ہے۔ فـ۲۰ یہاں "اَلنَّاسُ" سے یا صحابہ کرام مراد ہیں یا مؤمنین کیونکہ خدا شناسی فرمانبرداری و عاقبت اندیشی کی بدولت وہی انسان کہلانے کے مستحق ہیں۔ مسئلہ: "اٰمِنُوْا كَمَاۤ اٰمَنَ النَّاسُ" (ایمان لاؤ جیسے اور لوگ ایمان لائے ہیں) سے ثابت ہوا کہ صالحین کا اتباع محمود و مطلوب ہے۔ مسئلہ: یہ بھی ثابت ہوا کہ مذہب اہل سنت حق ہے کیونکہ اس میں صالحین کا اتباع ہے۔ مسئلہ: باقی تمام فرقے صالحین سے منحرف ہیں لہذا گمراہ ہیں۔ مسئلہ: بعض علماء نے اس آیت کو "زندیق" کی توبہ مقبول ہونے کی دلیل قرار دیا ہے۔ (بیضاوی) "زندیق" وہ ہے جو نبوت کا مقر ہو (اقرار کرتا ہو) شعائر اسلام کا اظہار کرے اور باطن میں ایسے عقیدے رکھے جو بالاتفاق کفر ہوں یہ بھی منافقوں میں داخل ہے۔ فـ۲۱ اس سے معلوم ہوا کہ صالحین کو برا کہنا اہل باطل کا قدیم طریقہ ہے۔ آج کل کے باطل فرقے بھی پچھلے بزرگوں کو برا کہتے ہیں روافض خلفائے راشدین اور بہت سے صحابہ کو، خوارج حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے رفقاء کو، غیر مقلد ائمہ مجتہدین بالخصوص امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو، وہابیہ کثرت اولیاء و مقبولان بارگاہ کو، مرزائی انبیاء سابقین تک کو، چکڑالوی صحابہ و محدثین کو، نیچری تمام اکابر دین کو برا کہتے اور زبان طعن دراز کرتے ہیں۔ اس آیت سے معلوم ہوا کہ یہ سب گمراہی میں ہیں۔ اس میں دیندار عالموں کے لیے تسلی ہے کہ وہ گمراہوں کی بدزبانیوں سے بہت رنجیدہ نہ ہوں سمجھ لیں کہ یہ اہل باطل کا قدیم دستور ہے۔ (مدارک) فـ۲۲ منافقین کی یہ بدزبانی مسلمانوں کے سامنے نہ تھی ان سے تو وہ یہی کہتے تھے کہ ہم باخلاص مؤمن ہیں جیسا کہ اگلی آیت میں ہے "اِذَا لَقُوا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْۤا"

وزیر بھی شاہی خادم ہے اور سپاہی بھی۔ مگر وزیر سے بادشاہ کی شان کا ظہور اور شاہی نوکری سے سپاہی کی عزت

(۴) شمائل ترمذی میں حضرت صدیقہ کی روایت ہے کہ فرماتی ہیں کَانَ بَشَرًا مِّنَ الْبَشَرِ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بشروں میں سے ایک بشر تھے۔ اسی طرح جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عائشہ صدیقہ کو اپنی زوجیت سے مشرف فرمانا چاہا تو صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ میں آپ کا بھائی ہوں۔ کیا میری دختر آپ کو حلال ہے۔ دیکھو حضرت عائشہ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بشر کہا اور صدیق نے اپنے کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا بھائی بتایا

جواب۔ بشر یا بھائی کہہ کر پکارنا یا محاورہ میں نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یہ کہنا حرام ہے۔ عقیدہ ... یا دریافت مسائل کے اور احکام ہیں۔ حضرت صدیقہ ...

سے پہلے یہ دروازہ کھلا ہوا ہے۔ یعنی حضور کو یہ اختیار دیا گیا ہے کہ جس کے لئے چاہیں
اس کی زندگی ہی میں توبہ کا دروازہ بند کردیں کہ وہ توبہ کرے اور قبول نہ ہو جس کے لئے
چاہیں بعد موت بھی دروازہ کھول دیں اور اس کو زندہ فرما کر مسلمان کردیں۔

دیکھو اپنے والدین ماجدین کو ان کے انتقال کے بعد زندہ فرما کر اسلام سے مشرف
فرما دیا جس کا ثبوت پہلے گزر چکا اور اس کی تحقیق حضرت امام جلال الدین سیوطی اور
علامہ شامی نے خوب فرمائی ہے۔ اور ثعلبہ ابن حاطب نے ایک بار زکوٰۃ دینے سے انکار
کیا اور خاطر ہوا۔ پھر ثعلبہ زکوٰۃ لے کر عاجزی کرتا ہوا حاضر ہوا۔ مگر حضور نے قبول نہ کی پھر
حضرت صدیق اکبر کے زمانہ خلافت میں زکوٰۃ لایا مگر وہاں بھی نامنظور ہوئی پھر زمانہ فاروقی
[illegible]



قبول کریں۔ اس کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی۔

وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ لَئِنْ اٰتٰىنَا مِنْ فَضْلِهٖ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۔ دیکھو
تفسیر کبیر اور روح البیان اسی آیت کی تفسیر

غور کرو ابھی ثعلبہ زندہ تھا۔ ظاہر میں اس کے لئے توبہ کا دروازہ بند نہ ہوا تھا
چاہئے تھا کہ اس کی توبہ قبول ہو جاتی۔ مگر چونکہ مصطفیٰ کے ہاتھوں نے اس کا دروازہ بند
کردیا تو بند ہی رہا۔ اختیار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔ حلیم کے غضب سے خدا کی پناہ۔

(۳) دستور یہ ہے کہ اپنی چیز کا پیارا مالک ہوتا ہے کیونکہ محبوب و محب میں
نہیں میرا تیرا اور حضور تو رب کے ایسے پیارے ہیں کہ جو ان کی غلامی کرے۔ وہ بھی
اللہ کا محبوب ہو جاتا ہے۔ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ ۔ لہٰذا رب کی ہر چیز محبوب کی
ہے۔ وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ۔

(۴) حضور علیہ السلام پر زکوٰۃ فرض نہیں۔ دیکھو شامی کتاب الزکوٰۃ۔ کیوں
فرض نہیں۔ اس کی وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ چونکہ تمام عالم کے مسلمان مرد اور عورتیں
حضور کے لونڈی غلام ہیں اور اپنے غلام اور لونڈی کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے لہٰذا حضور کسی
[illegible]



سے پہلے یہ دروازہ کھلا ہوا ہے۔ لیکن حضور کو یہ اختیار دیا گیا ہے کہ جس کے لئے چاہیں
اس کی زندگی ہی میں توبہ کا دروازہ بند کر دیں کہ وہ توبہ کرے اور قبول نہ ہو جس کے لئے
چاہیں بعد موت بھی دروازہ کھول دیں اور اس کو زندہ فرما کر مسلمان کر دیں۔

دیکھو اپنے والدین ماجدین کو ان کے انتقال کے بعد زندہ فرما کر اسلام سے مشرف
فرما دیا جس کا ثبوت پہلے گزر چکا اور اس کی تحقیق حضرت امام جلال الدین سیوطی اور
علامہ شامی نے خوب فرمائی ہے۔ اور ثعلبہ ابن حاطب نے ایک بار زکوٰۃ دینے سے انکار
کیا تو ناگوار خاطر ہوا۔ پھر ثعلبہ زکوٰۃ لے کر عاجزی کرتا ہوا حاضر ہوا۔ مگر منظور نہ ہوئی پھر
حضرت صدیق اکبر کے زمانہ خلافت میں زکوٰۃ لایا مگر وہاں بھی نامنظور ہوئی پھر زمانہ فاروقی



قبول کر لیں۔ اس کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی۔

وَمِنْهُم مَّنْ عَاهَدَ اللَّهَ لَئِنْ آتَانَا مِن فَضْلِهِ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُونَنَّ مِنَ الصَّالِحِينَ دیکھو
تفسیر کبیر اور روح البیان اسی آیت کی تفسیر

غور کرو ابھی ثعلبہ زندہ تھا۔ ظاہر میں اس کے لئے توبہ کا دروازہ بند نہ ہوا تھا
چاہئے تھا کہ اس کی توبہ قبول ہو جاتی۔ مگر چونکہ مصطفے کے ہاتھوں نے اس کا دروازہ بند
کر دیا تو بند ہی رہا۔ اختیار مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم۔ حلیم کے غضب سے خدا کی پناہ۔

(۳) دستور یہ ہے کہ اپنی چیز کا اپنا پیارا مالک ہوتا ہے کیونکہ محبوب و محب میں
نہیں میرا تیرا اور حضور تو رب کے ایسے پیارے ہیں کہ جو ان کی غلامی کر لے۔ وہ بھی
اللہ کا محبوب ہو جاتا ہے۔ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ ۔ لہٰذا رب کی ہر چیز محبوب کی
ہے۔ وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ ۔

(۴) حضور علیہ السلام پر زکوٰۃ فرض نہیں۔ دیکھو شامی کتاب زکوٰۃ۔ کیوں
فرض نہیں۔ اس کی وجہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ چونکہ تمام عالم کے مسلمان مرد اور عورتیں
حضور کے لونڈی غلام ہیں اور اپنے غلام اور لونڈی کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے لہٰذا حضور کسی
کو زکوٰۃ نہیں دے سکتے کیونکہ لہٰذا کوئی نہیں۔ مصرف نہ ملنے کی وجہ سے آپ پر

پیاس بجھائے نہ چاہیے تو لاکھ آنکھیں ہوں دن کو پہاڑ نہ سوجھے کروڑ آگیں ہوں ایک تنکے پر داغ نہ آئے کس قہر کی تھی جس میں ابراہیم علیہ الصلاۃ والسلام کو کافروں نے ڈالا کوئی پاس نہ جا سکتا تھا گوپھن میں رکھکر پھینکا جب آگ کے مقابل پہنچے جبریل امین علیہ الصلاۃ والتسلیم حاضر ہوئے اور عرض کی ابراہیم کچھ حاجت ہے۔ فرمایا ہے۔ مگر نہ تم سے۔ عرض کی پھر اُسی سے کہیے جس سے حاجت ہے فرمایا عِلْمُهٗ بِحَالِیْ کَفَانِیْ عَنْ سُؤَالِیْ اظہار احتیاج خود آنجا چہ حاجت ست ارشاد ہوا یَا نَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤى اِبْرٰهِیْمَ اے آگ ٹھنڈی اور سلامتی ہو جا ابراہیم پر اس ارشاد کو سُن کر روئے زمین پر جتنی آگیں تھیں سب ٹھنڈی ہو گئیں کہ شاید مجھی سے فرمایا جاتا ہو اور یہ تو ایسی ٹھنڈی ہوئی کہ علما فرماتے ہیں کہ اگر اُس کے ساتھ وَسَلٰمًا کا لفظ نہ فرمایا جاتا کہ ابراہیم پر ٹھنڈی اور سلامتی ہو جا تو اتنی ٹھنڈی ہو جاتی ہیکہ اُس کی ٹھنڈک ایذا دیتی۔

## عقائد متعلقۂ نبوت

مسلمان کے لیے جس طرح ذات و صفات کا جاننا ضروری ہے کہ کسی ضروری کا انکار یا محال کا اثبات اُسے کافر نہ کر دے اسی طرح یہ جاننا بھی ضروری ہے کہ نبی کے لیے کیا جائز ہے اور کیا واجب اور کیا محال کہ واجب کا انکار اور محال کا اقرار موجب کفر ہے اور بہت ممکن ہے کہ آدمی نادانی سے خلاف عقیدہ رکھے یا خلاف بات زبان سے نکلے اور ہلاک ہو جائے **عقیدہ** نبی اُس بشر کو کہتے ہیں جسے اللہ تعالیٰ نے ہدایت کے لیے وحی بھیجی ہو اور رسول بشر ہی کے ساتھ خاص نہیں بلکہ ملٰئکہ میں بھی رسول ہیں **عقیدہ** انبیا سب بشر تھے اور مرد نہ کوئی جن نبی ہوا نہ عورت **عقیدہ** اللہ عزوجل پر نبی کا بھیجنا واجب نہیں اُس نے اپنے فضل و کرم سے لوگوں کی ہدایت کے لیے انبیا بھیجے **عقیدہ** نبی ہونے کے لیے اُس پر وحی ہونا ضروری ہے خواہ فرشتہ کی معرفت ہو یا بلا واسطہ **عقیدہ** بہت سے نبیوں پر اللہ تعالےٰ نے صحیفے اور آسمانی کتابیں

چہرہ پاک کی زیارت کرتے ہی حضور کی حقانیت کی تصدیق کر دی ۔ پھر وہ نبی اکیلے نہ آئے
بلکہ ان پر کھلی ہوئی روشنی یعنے قرآن کریم اتارا گیا، قرآن کے ذریعہ حضور کو پہچان لو ۔ اور حضور
علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وسیلہ سے رب تعالےٰ کو جان لو ۔ یا اے لوگو! تم میں وہ نبی تشریف
لائے جو علماء کے لئے برہان ہیں، اور بے علم لوگوں کے لئے نور ہیں ۔ اہل علم تو علمی دلائل سے
ان کے احوال میں غور کریں جتنا غور کریں گے اتنا ان کا یقین بڑھے گا ۔ اور عام لوگ ان کو
ظاہر ظہور دیکھ کر دل کو تسلی دیں، یا انسان جسے رب تعالیٰ نے عقل دی ہے اس کے لئے
برہان ہیں ۔ اور دیگر مخلوقات جو عقل سے خالی ہیں ۔ ان کے لئے حضور نور ہیں ۔ اسی لئے
حضور کو انسان، جانور، جنات بلکہ زمین و آسمان، چاند، تارے سب ہی پہچانتے ہیں ۔
صلی اللہ تعالےٰ علےٰ خَیرِ خَلقِہٖ سیّدِنا و مولانا محمّدٍ وّ اٰلِہٖ و اَصحابِہٖ و بارک وسلم

وعظ نمبر ۴۴

اسلام مکمل

| مضمون | پارہ | سورۃ | صفحہ |
|---|---|---|---|
| عُلِّمْنَا مَنْطِقَ الطَّيْرِ | ١٩ | النمل | ٥٤٦ |
| اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا الخ | ٢٢ | فاطر | ٦٣٤ |
| اَنْ يَّعْلَمَهٗ عُلَمٰٓؤُا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | ١٩ | الشعرآء | ٥٤٣ |
| فَاسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ | ١٧ | الانبیآء | ٤٦٧ |
| مَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا | ٣ | البقرۃ | ٦٧ |

## انبیاء کرام کو بشر کہنا طریقۂ کفار ہے

| مضمون | پارہ | سورۃ | صفحہ |
|---|---|---|---|
| قَالَ لَمْ اَكُنْ لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ | [illegible] | الحجر | ٣٨١ |
| مَا هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ | [illegible] | المؤمنون | ٤٩٨ |
| وَلَئِنْ اَطَعْتُمْ بَشَرًا مِّثْلَكُمْ | ١٨ | 〃 | ٤٩٨ |
| قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا | ٢٢ | یٰسٓ | ٦٣٩ |
| اَبَشَرٌ يَّهْدُوْنَنَا فَكَفَرُوْا | ٢٨ | التغابن | ٨٠٧ |

## رب تعالیٰ جھوٹ سے پاک ہے

## ۱۲۔ ولایت ظلِ نبوت ہے اور مقام غوث اعظم رضی اللہ عنہ

واضح ہو کر یہ کلام حضرت خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کے خواص میں سے مرتبۂ جَوَامِعَ الْکَلِمِ "مجھے جامع کلمات عطا کئے گئے ہیں" کی نورانیت کا عکس اور پرتو ہیں۔ ان کلمات میں ہر جملہ جامع، راہ قرب و وصل کے سالکین کے لیے دستور العمل اور قاعدہ کلیہ ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ جب ولایت ظلِ نبوت ہے تو جو چیز اصل میں موجود ہو گی وہ ظل میں بھی ظاہر ہو گی۔ خصوصاً حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی ولایت، کبریٰ جو کہ حضرت سید المرسلین علیہ السلام کی ذاتِ نبوت کا عکس تام ہے اور آپ کے آفتابِ کمال کا لازوال نور ہے۔ حضرت غوث اعظم نے جو فرمایا ہے وہ زبانِ نبوت کا کلام ہے جو کہ صدیقین کا منصب و مقام ہے۔

کَلَامُ الْمُلُوْکِ مُلُوْکُ الْکَلَامِ۔ کلامِ امام۔ امامِ کلام۔

ذرا اس بات کا اندازہ تو کرو کہ جب حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ اپنے باطنی تصرف اور جاہ و جلال کے ساتھ ملک الموت کی پوشیدہ ہستیوں کی موجودگی میں حاضرینِ محفل کے سامنے یہ کلمات ارشاد فرما رہے ہوں گے۔ تو کس قدر ان کے قلوب میں انجذاب و نورانیت پیدا ہو رہی ہو گی اور کتنے مُردہ جسموں میں جان آگئی ہو گی اور دیدارِ الٰہی کے شوق میں کتنے ہی جان فدا کرنے والوں کے جنازے اُٹھائے گئے ہوں گے۔ بلکہ حیاتِ حقیقی کے ساتھ زندہ ہو گئے ہوں گے۔ سبحان اللہ۔ سبحان اللہ۔

ے (۱) اے لفظِ خوش تو موج دریائے کمال
عالم ز جواھرِ سخنت مالا مال

ہمارے نبی کریم ﷺ کو ابتداء میں یہ حکم فرمایا گیا کہ ظاہر پر حکم فرمائیں اور اس باطن و حقیقت پر حکم نہ دیں جس کی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خبر ہے کس طرح کہ اکثر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا معمول تھا۔ اسی بناء پر حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''ہم تو ظاہر پر حکم دیتے ہیں'' ایک روایت میں اس طرح ہے ''میں تو ظاہری فیصلہ دیتا ہوں باطنی حالات کا خدا عزوجل مالک ہے''۔ اور یہ کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: میں تو اسی پر فیصلہ دیتا ہوں جیسا کہ میں سنتا ہوں، لہٰذا میں نے جس کے لئے دوسرے کے حق کا فیصلہ کر دیا تو وہ یہ جان لے کہ وہ آگ کا ٹکڑا ہے''۔ اور یہ کہ حضور پر نور ﷺ نے حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: ''جہاں تک تمہارے ظاہر کا تعلق ہے تو وہ ہمارے ذمہ ہے لیکن جو تمہاری باطنی حالت ہے وہ اللہ عزوجل کے ذمہ ہے۔ اور یہ کہ حضور نبی کریم ﷺ غزوہ تبوک سے رہ جانے والوں کی معذرت قبول فرماتے تھے اور ان کے باطنی حالات کو اللہ تعالیٰ کے سپرد فرماتے تھے۔ اور یہ کہ نبی کریم ﷺ نے ایک عورت کے بارے میں فرمایا: ''اگر میں بغیر دلیل و شہادت کے کسی کو سنگسار کرتا تو ضرور اس عورت کو سنگسار کرتا''۔ اور یہ بھی فرمایا کہ ''اگر قرآن نہ ہوتا تو یقیناً میرے لئے اور اس عورت کے لئے کچھ اور ہی معاملہ ہوتا۔ یہ تمام نظائر اور شواہد اس بات کے مظہر ہیں کہ آپ کو دلیل و شہادت یا اعتراف و اقرار کے ساتھ ظاہر شریعت پر فیصلہ دینے کا حکم ہوا نہ کہ اس پر جو باطنی امور پر اللہ عزوجل نے آپ کو مطلع فرمایا اور اس کے حقائق آپ پر واضح فرمائے۔ اس کے بعد اللہ

اخبرنی عن اول شیٔ خلقه الله تعالیٰ قبل الاشیاء، قال یا جابر ان الله تعالیٰ قد خلق قبل الاشیاء نور نبیك من نوره فجعل ذٰلك النور یدور بالقدرة حیث شاء الله تعالیٰ ولم یکن فی ذٰلك الوقت لوح ولا قلم ولا جنة ولا نار ولا ملك ولا سماء ولا ارض ولا شمس ولا قمر ولا جنی ولا انسی فلما اراد الله تعالیٰ ان یخلق الخلق قسم ذٰلك النور اربعة اجزاء فخلق من الجزء الاول القلم ومن الثانی اللوح ومن الثالث العرش ثم قسم الجزء الرابع اربعة اجزاء فخلق من الجزء الاول حملة العرش ومن الثانی الکرسی

میرے ماں باپ حضور پر قربان، مجھے بتا دیجئے کہ سب سے پہلے اللہ عزوجل نے کیا چیز بنائی، فرمایا، اے جابر! بیشک بالیقین اللہ تعالے نے تمام مخلوقات سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے پیدا فرمایا، وہ نور قدرتِ الٰہی سے جہاں خدا نے چاہا دورہ کرتا رہا۔ اس وقت لوح، قلم، جنت، دوزخ، فرشتے، آسمان، زمین، سورج، چاند، جن، آدمی کچھ نہ تھا۔ پھر جب اللہ تعالے نے مخلوق کو پیدا کرنا چاہا اس نور کے چار حصے فرمائے، پہلے سے قلم، دوسرے سے لوح، تیسرے سے عرش بنایا۔ پھر چوتھے کے چار حصے کئے، پہلے سے فرشتگانِ حاملِ عرش، دوسرے سے کرسی، تیسرے سے باقی ملائکہ پیدا کئے۔ پھر





ومن الثالث باقی الملائکة ثم قسم الرابع اربعة اجزاء فخلق من الاول السمٰوات ومن الثانی الارضین ومن الثالث الجنة و النار ثم قسم الرابع اربعة اجزاء الحدیث بطوله۔

چوتھے کے چار حصے فرمائے، پہلے سے آسمان، دوسرے سے زمینیں، تیسرے سے بہشت دوزخ بنائے، پھر چوتھے کے چار حصے کئے، الیٰ آخر الحدیث۔



یہ حدیث امام بیہقی نے بھی دلائل النبوۃ میں بوجوہ روایت کی ، اجلہ ائمہ دین مثل امام قسطلانی مواہب لدنیہ اور امام ابن حجر مکی افضل القرٰی اور علامہ فاسی مطالع المسرات اور علامہ زرقانی شرح مواہب اور علامہ دیار بکری خمیس اور شیخ محقق دہلوی مدارج وغیرہا[1] میں اس حدیث سے استناد اور اس پر تعویل و اعتماد فرماتے ہیں ، بالجملہ وہ تلقی امت بالقبول کا منصب جلیل پائے ہوئے ہے تو بلاشبہہ حدیث حسن صالح مقبول معتمد ہے۔ تلقی علماء بالقبول وہ شئے عظیم ہے جس کے بعد ملاحظہ سند کی حاجت نہیں رہتی بلکہ سند ضعیف بھی ہو تو حرج نہیں کرتی ، کما بیّنّاہ فی "منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین" (جیسا کہ ہم نے اپنے رسالہ "منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین" میں اس کو بیان کیا ہے۔ت)

لاجرم علامہ محقق عارف باللہ سیدی عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ میں فرماتے ہیں ،

قد خلق کل شیئ من نورہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کما ورد بہ الحدیث الصحیح[2]۔

بے شک ہر چیز نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے نور سے بنی ، جیسا کہ حدیث صحیح اس معنی میں وارد ہوئی۔

---

[1] المواہب اللدنیۃ المقصد الاول المکتب الاسلامی بیروت ۱/ ۷۱ و ۷۲
شرح الزرقانی علی المواہب اللدنیۃ " " دارالمعرفۃ " ۱/ ۴۶ و ۴۷
تاریخ الخمیس مطلب اللوح والقلم مؤسسۃ شعبان ۱/ ۱۹ و ۲۰
مطالع المسرات الحزب الثانی مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد ص ۲۲۱
مدارج النبوۃ قسم دوم باب اول " " " ۲/ ۲
[2] الحدیقۃ الندیۃ المبحث الثانی " " " ۲/ ۳۷۵



قد قال الاشعری انه تعالٰی نور لیس کالانوار والروح النبویة القدسیة لمعة من نورہ والملٰئکة شرر تلك الانوار وقال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اول ما خلق اللہ نوری ومن نوری خلق کل شیئ وغیرہ مما فی معناہ۔[1]

یعنی امام اجل امام اہلسنت سیدنا ابوالحسن اشعری قدس سرہ (جن کی طرف نسبت کرکے اہل سنت کو اشاعرہ کہا جاتا ہے) ارشاد فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نُور ہے نہ اور نوروں کی مانند اور نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی رُوحِ پاک اسی نور کی تابش ہے اور ملائکہ ان نوروں کے ایک پھول ہیں، اور رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں سب سے پہلے اللہ تعالٰی نے میرا نور بنایا اور میرے ہی نور سے ہر چیز پیدا فرمائی۔ اور اس کے سوا اور حدیثیں ہیں جو اسی مضمون میں وارد ہیں۔ واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم

**مسئلہ ۳۹:** از ٹانڈہ ضلع مراد آباد مرسلہ مولوی الطاف الرحمٰن صاحب پیپسانوی ۱۴ شعبان ۱۳۱۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعض مولود شریف میں جو نورِ محمدی کو نورِ خدا سے پیدا ہوا لکھا ہے اس میں زید کہتا ہے بشرطِ صحت یہ متشابہ کے حکم میں ہے اور عمرو کہتا ہے یہ انفکاکِ ذات سے ہُوا ہے۔

بکر کہتا ہے کہ یہ مثل شمع سے شمع روشن کرلینے کے ہُوا ہے۔

اور خالد کہتا ہے متشابہات میں مذہب اسلم رکھتا ہوں اور سالم کو بُرا نہیں جانتا، اس میں چون وچرا بیجا ہے۔ بیّنوا توجروا (بیان کرو اجر پاؤ گے۔ ت)

---

[1] مطالع المسرات الحزب الثانی مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد ص ۲۶۵

# صلاتُ الصفاء فی نُورالمصطفےٰ

۱۳۲۹ھ

نورِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیان میں صفائی باطن کے انعامات

تصنیف لطیف:

اعلیٰ حضرت، مجدد امام احمد رضا علیہ الرحمہ







آیات قرآنیہ، احادیث نبویہ اور تصریحات ائمہ دین کی روشنی میں
ایمان کی حقیقت کا مدلل بیان

# تمہید ایمان

## بآیات قرآن

۱۳۲۶ھ

امام اہل سنت اعلیٰ حضرت
امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

ترجمہ، تخریج وضاحت

حضرت علامہ مولانا محمد عیسیٰ قادری رضوی

قادری کتاب گھر
اسلامیہ مارکیٹ، بریلی شریف





...رام اور عقیدت سے پیش آتے۔ آپ کی ذات اس سلسلہ میں منفرد نظر آتی ہے۔

آل رسول کی شان میں قصیدۂ نور میں یوں عرض کرتے ہیں:۔

تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا ☆ تو ہے عین نور تیرا سب گھرانا نور کا

ایک صاحب نے سوال کیا: حضور! کوئی استاذ کسی سیدزادہ کو مار سکتا ہے یا نہیں؟ آپ نے ارشاد فرمایا: قاضی جو حدود الہیہ قائم کرنے پر مجبور ہے۔ اسکے سامنے اگر کسی سید پر حد ثابت ہو تو باوجودیکہ اس پر حد لگانا فرض ہے اور وہ حد لگائیگا۔ لیکن اس کو حکم ہے کہ سزا دینے کی نیت نہ کرے۔ بلکہ یہ نیت کرے کہ شہزادے کے پیر میں کیچڑ لگ گئی ہے، اسے صاف کر رہا ہوں۔ تو قاضی جس پر سزا دینا فرض ہے اسکو تو یہ حکم ہے تا بمعلم چہ رسد (۳۸)

## اعلیٰ حضرت کی عداوت خالص اللہ کے لئے تھی





وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلِتَسْتَبِيْنَ سَبِيْلُ الْمُجْرِمِيْنَ ۝٥٥

اور اسی طرح ہم آیتوں کو مفصل بیان فرماتے ہیں ف۱۲۱ اور اس لیے کہ مجرموں کا راستہ ظاہر ہو جائے ف۱۲۲

قُلْ اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَعْبُدَ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قُلْ

تم فرماؤ مجھے منع کیا گیا ہے کہ انہیں پوجوں جن کو تم اللہ کے سوا پوجتے ہو ف۱۲۳ تم فرماؤ

لَّاۤ اَتَّبِعُ اَهْوَآءَكُمْ ۙ قَدْ ضَلَلْتُ اِذًا وَّمَاۤ اَنَا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ۝٥٦

میں تمہاری خواہش پر نہیں چلتا ف۱۲۴ یوں ہو تو میں بہک جاؤں اور راہ پر نہ رہوں

قُلْ اِنِّيْ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ وَكَذَّبْتُمْ بِهٖ ؕ مَا عِنْدِيْ مَا

تم فرماؤ میں تو اپنے رب کی طرف سے روشن دلیل پر ہوں ف۱۲۵ اور تم اسے جھٹلاتے ہو میرے پاس نہیں جس کی تم

تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ ؕ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ؕ يَقُصُّ الْحَقَّ وَهُوَ خَيْرُ

جلدی مچا رہے ہو ف۱۲۶ حکم نہیں مگر اللہ کا وہ حق فرماتا ہے اور وہ سب سے بہتر

الْفٰصِلِيْنَ ۝٥٧ قُلْ لَّوْ اَنَّ عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ لَقُضِيَ الْاَمْرُ

فیصلہ کرنے والا تم فرماؤ اگر میرے پاس ہوتی وہ چیز جس کی تم جلدی کر رہے ہو ف۱۲۷ تو مجھ میں

بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالظّٰلِمِيْنَ ۝٥٨ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ

تم میں کام ختم ہو چکا ہوتا ف۱۲۸ اور اللہ خوب جانتا ہے ستمگاروں کو اور اسی کے پاس ہیں کنجیاں غیب کی

لَا يَعْلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَ ؕ وَيَعْلَمُ مَا فِى الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ؕ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ

---

ع ٥ ١٢

ف۱۲۱ تاکہ حق ظاہر ہو اور اس پر عمل کیا جائے۔

ف۱۲۲ تاکہ اس سے اجتناب کیا جائے۔

ف۱۲۳ کیونکہ یہ عقل و نقل دونوں کے خلاف ہے۔

ف۱۲۴ یعنی تمہارا طریقہ اتباع نفس و خواہش ہوا ہے نہ کہ اتباع دلیل اس لیے اختیار کرنے کے قابل نہیں۔

ف۱۲۵ اور مجھے اس کی معرفت حاصل ہے میں جانتا ہوں کہ اس کے سوا کوئی مستحق عبادت نہیں یہ روشن دلیل قرآن شریف اور معجزات اور توحید کے براہین واضحہ سب کو شامل ہے۔

ف۱۲۶ کفار استہزاءً حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا کرتے تھے کہ ہم پر جلدی عذاب نازل کرائیے اس آیت میں انہیں جواب دیا گیا اور ظاہر کر دیا گیا کہ حضور سے یہ سوال کرنا بے جا ہے۔

ف۱۲۷ یعنی عذاب۔

ف۱۲۸ میں تمہیں ایک ساعت کی مہلت [illegible] اور تمہیں رب کا مخالف دیکھ کر بے درنگ ہلاک کر ڈالتا لیکن اللہ تعالیٰ حلیم ہے [illegible] میں جلدی نہیں فرماتا۔

# مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا عقیدہ

## انبیائے علیہم الصلوٰۃ والسلام نفس انسانیت میں عام لوگوں کے ساتھ برابر ہیں اور حقیقت اور ذات میں سب باہم متحد ہیں تفاضل یعنی ایک کا دوسرے سے افضل ہونا صفات کاملہ کے اعتبار سے ہے.



جس میں وہ بھی، روشنی اور انجلا نہیں ہے زیادہ ہے اور دوسرا شخص کہے کہ یہ دونوں آئینے برابر ہیں اور ان میں کسی قسم کی زیادت اور نقصان نہیں ہے۔ فرق صرف انجلا اور نورانیت میں ہے جو ان دونوں آئینوں کی صفات ہیں۔ پس دوسرے شخص کی نظر صائب ہے اور حقیقت تک نافذ ہے اور شخص اول کی نظر کوتاہ ہے اور صفت سے گزر کر ذات تک نہیں پہنچتی ہے۔ یرفع اللہ الذین اٰمنوا منکم والذین اوتوا العلم درجٰت پ ۲۸ ع ۲ — اللہ تعالیٰ ایمان داروں کو بلند کرتا ہے اور جن لوگوں کو علم دیا گیا ہے وہ لوگ صاحب درجات بلند ہیں۔

اس تحقیق سے کہ جس کے اظہار کیلئے اللہ تعالیٰ نے اس فقیر کو توفیق بخشی مخالفوں کے وہ سب اعتراض جو انہوں نے ایمان کے کم و بیش نہ ہونے پر کئے ہیں زائل ہو گئے اور عام مومنوں کا ایمان تمام وجوہ میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے ایمان کی طرح نہ ہوا کیونکہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کا ایمان جو کامل طور پر تجلی اور نورانی ہے۔ عام مومنوں کے ایمان سے جو مومنوں کے درجوں کے اختلاف کے موجب بہت ہی ظلمتیں اور کدورتیں رکھتا ہے اور اسی طرح حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ایمان جو وزن میں اس امت کے ایمان سے زیادہ ہے۔ انجلا اور نورانیت کے اعتبار سے سمجھنا چاہیے اور زیادت کو صفات کاملہ کی طرف راجع کرنا چاہیے نہ کہ ذات کی طرف۔ دیکھتے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نفس انسانیت میں عام لوگوں کے ساتھ برابر ہیں اور حقیقت اور ذات میں سب باہم متحد ہیں۔ تفاضل یعنی ایک کا دوسرے سے افضل ہونا صفات کاملہ کے اعتبار سے ہے اور جس میں صفات کاملہ نہیں ہیں گویا وہ اس نوع سے خارج ہے اور اس نوع کے تفاضل اور خواص سے محروم ہے لیکن باوجود اس تفاوت کے نفس انسانیت میں زیادت اور نقصان کا کوئی دخل نہیں اور نہیں کہہ سکتے کہ انسانیت زیادت و نقصان کے قابل ہے۔ واللہ سبحانہ الملہم للصواب۔

اور نیز کہتے ہیں کہ تصدیق ایمانی سے مراد بعض کے نزدیک تصدیق منطقی ہے۔ جو ظن اور یقین کو شامل ہے۔ اس تقدیر پر نفس ایمان میں زیادت اور نقصان کی گنجائش ہے لیکن صحیح یہی ہے کہ اس جگہ تصدیق سے مراد دلی یقین اور اذعان ہے نہ کہ معنی عام جو ظن کو بھی شامل ہے۔

امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ انا مؤمن حقًا اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ انا مؤمن ان شاء اللہ تعالیٰ۔ حقیقت ان میں نزاع لفظی ہے لیکن مذہب اول باعتبار ایمان حال کے ہے اور مذہب ثانی باعتبار ایمان انجام اور عاقبت ہے لیکن صورت استثناء سے کنارہ کرنا بہتر اور مناسب ہے۔ کما لا یخفی علی المنصف جیسا کہ منصف آدمی پر مخفی نہیں ہے۔



پانچویں اس طرح کہ اس آیت میں ہے بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ یہ نہیں ہے کہ اِنْسَانٌ مِّثْلُكُمْ۔ بشر کے معنے ہیں ذو بشرہ یعنی ظاہری چہرے مہرہ والا۔ بشرہ کہتے ہیں ظاہر کھال کو۔ تو معنے یہ ہوئے کہ میں ظاہر رنگ و روپ میں تم جیسا معلوم ہوتا ہوں کہ اعضائے بدن دیکھنے میں یکساں معلوم ہوتے ہیں مگر حقیقت یہ ہے کہ یُوحٰی اِلَیَّ ہم صاحب وحی ہیں۔ یہ گفتگو بھی فقط ظاہری طور پر ہے ورنہ ہمارے ظاہری اعضاء کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اعضاء مبارکہ سے کوئی نسبت نہیں۔ قدرت الٰہی تو دیکھو کہ منہ کا لعاب شریف کھاری کنوئیں میں پڑے پانی کو میٹھا کر دے۔ حدیبیہ کے خشک کنوئیں میں پڑ جاوے تو پانی پیدا کر دے۔ حضرت جابر کی ہانڈی میں پڑ کر شوربا اور بوٹیاں بڑھا دے۔ آٹے میں پڑے تو آٹے میں برکت دے۔ صدیق کے پاؤں میں پہنچ کر سانپ کے زہر کو دفع کرے۔ عبداللہ ابن عتیک کے ٹوٹے ہوئے پاؤں میں پہنچ کر ہڈی کو جوڑ دے۔ حضرت علی کی دکھتی ہوئی آنکھ میں لگے تو کحل الجواہر کا کام دے۔ آج ہزار روپیہ کی دوا بھی اس قدر اثر نہیں رکھتی۔ اگر سر پاک سے قدم پاک تک ہر عضو شریف کی برکات دیکھنا ہیں تو ہماری کتاب شانِ حبیب الرحمان کا مطالعہ کرو۔ ہمارے ہر عضو کا سایہ، حضور کے کسی عضو کا سایہ نہیں۔ پسینہ پاک میں مشک و عنبر سے بہتر خوشبو۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔

چھٹے اس طرح کہ شیخ عبدالحق مدارج النبوۃ جلد اول باب سوم وصل ازالہ شبہات میں فرماتے ہیں در حقیقت متشابہات اند علماء آں را معانی لائقہ تاویلات رائقہ کردہ با مخرج بجا ساختہ اند۔ یہ آیات حقیقت میں متشابہات ہیں کہ علماء نے ان کے مناسب معانی اور بہتر تاویلیں کر کے حق کی طرف پھیرا ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ جس طرح یَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ یا مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ وغیرہ آیات جو بظاہر شانِ خداوندی کے خلاف معلوم ہوتی ہیں وہ متشابہات ہیں۔ اسی طرح اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ وغیرہ وہ آیات جو بظاہر شانِ مصطفوی کے خلاف ہیں متشابہات ہیں لہٰذا ان کے ظاہر سے دلیل پکڑنا غلط ہے۔

ساتویں اس طرح کہ روزۂ وصال کے بارے میں حضور نے فرمایا اَيُّكُمْ مِثْلِيْ تم میں ہم جیسا کون ہے؟ بیٹھ کر نفل پڑھنے کے بارے میں فرمایا لٰكِنِّيْ لَسْتُ كَاَحَدٍ مِّنْكُمْ لیکن ہم تمہاری طرح نہیں۔ صحابہ کرام نے بہت موقعوں پر فرمایا اَيُّنَا مِثْلُهٗ ہم میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرح کون ہے؟ احادیث تو فرما رہی ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہم جیسے نہیں اور اس آیت سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہم جیسے ہی ہیں۔ ان میں مطابقت کرنا ضروری ہے۔ وہ اسی طرح ہو سکتی ہے کہ آیت میں تاویل کی جاوے۔

آٹھویں اس طرح کہ تفسیر روح البیان سورۂ مریم میں كٓهٰيٰعٓصٓ کے ماتحت ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام

